# مکمّل بہشتی زیور

حکیم الامۃ مجدد الملۃ حضرت مولانا
اشرف علی تھانوی قدس اللہ سرہ

توصیف پبلی کیشنز

# بہشتی زیور مکمل

تالیف

حکیم الامّت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ

توصیف پبلی کیشنز
اردو بازار لاہور

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | بہشتی زیور مکمل |
| مصنف | : | حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ |
| باہتمام | : | محمد اسلم تنولی |
| ناشر | : | توصیف پبلی کیشنز |
| مطبع | : | لعل سٹار پرنٹرز |
| قیمت | : | |
| پروف ریڈنگ | : | ابو یحیٰ محمد طاہر عفی عنہ فاضل دار القراء پشاور۔ فاضل وفاق المدراس ملتان |

توصیف پبلی کیشنز اُردو بازار لاہور 0333-4230838


**ملنے کا پتہ**

نعمت تھوڑی ہو یا بہت اس پر شکر بجالائے اور فقر وفاقہ سے تنگ دل نہ ہو۔ (۲۹) جو اسکی حکومت میں ہیں ان کے خطاو قصور سے درگزر کرے۔ (۳۰) کسی کا عیب معلوم ہو جائے تو اس کو چھپائے البتہ اگر کوئی کسی کو نقصان پہنچانا چاہتا ہے اور تم کو معلوم ہو جائے تو اس شخص سے کہہ دو۔ (۳۱) مہمانوں اور مسافروں اور غریبوں اور عالموں اور درویشوں کی خدمت کرے۔ (۳۲) نیک صحبت اختیار کرے۔ (۳۳) ہر وقت خدائے تعالیٰ سے ڈرا کرے۔ (۳۴) موت کو یاد رکھے۔ (۳۵) کسی وقت بیٹھ کر روز کے روز اپنے دن بھر کے کاموں کو سوچا کرے جو نیکی یاد آئے اس پر شکر کرے گناہ پر توبہ کرے۔ (۳۶) جھوٹ ہرگز نہ بولے۔ (۳۷) جو محفل خلاف شرع ہو وہاں ہرگز نہ جائے۔ (۳۸) شرم وحیا اور بردباری سے رہے۔ (۳۹) ان باتوں پر مغرور نہ ہو کہ میرے اندر ایسی ایسی خوبیاں ہیں۔ (۴۰) اللہ تعالیٰ سے دعا کیا کرے کہ نیک راہ پر قائم رکھیں۔

## رسول اللہ ﷺ کی حدیثوں سے بعض نیک کاموں کے ثواب کا اور بری باتوں کے عذاب کا بیان تاکہ نیکیوں کی رغبت ہو اور برائیوں سے نفرت ہو

**نیت خالص رکھنا:** (۱) ایک شخص نے پکار کر پوچھا یا رسول اللہ ﷺ ایمان کیا چیز ہے آپ نے فرمایا کہ نیت کو خالص رکھنا۔ ف۔ مطلب یہ ہے کہ کام کرے خدا کے واسطے کرے۔ (۲) فرمایا رسول اللہ ﷺ نے کہ سارے کام نیت کے ساتھ ہیں۔ ف۔ مطلب یہ کہ اچھی نیت ہو تو نیک کام پر ثواب ملتا ہے ورنہ نہیں ملتا۔

**سناوے اور دکھاوے کے واسطے کوئی کام کرنا:** (۳) فرمایا رسول اللہ ﷺ نے جو شخص سنانے کے واسطے کوئی کام کرے اللہ تعالیٰ قیامت میں اس کے عیب سنوائیں گے اور جو شخص دکھلانے کے واسطے کوئی کام کرے اللہ تعالیٰ قیامت میں اس کے عیب دکھلائیں گے۔ (۴) اور فرمایا ہے رسول اللہ ﷺ نے تھوڑا سا دکھلاوا بھی ایک طرح کا شرک ہے۔

**قرآن وحدیث کے حکم پر چلنا:** (۵) فرمایا رسول اللہ ﷺ نے جس وقت میری امت میں دین کا بگاڑ پڑ جائے اس وقت جو شخص میرے طریقے کو تھامے رہے اس کو سو شہیدوں کے برابر ثواب ملے گا اور فرمایا رسول اللہ ﷺ نے کہ میں تم لوگوں میں ایسی چیز چھوڑے جاتا ہوں کہ اگر تم اس کو تھامے رہو گے تو کبھی نہ بھٹکو گے۔ ایک تو اللہ کی کتاب یعنی قرآن۔ دوسری نبی ﷺ کی سنت یعنی حدیث۔

**نیک کام کی راہ نکالنا یا بری بات کی بنیاد ڈالنا:** (۶) فرمایا رسول اللہ ﷺ نے جو شخص نیک راہ نکالے پھر اور لوگ اس راہ پر چلیں تو اس شخص کو خود اس کا ثواب بھی ملے گا اور جتنوں نے اسکی پیروی کی ہے ان سب کے برابر بھی اس کو ثواب ملے گا اور ان کے ثواب میں بھی کمی نہ ہوگی اور جو شخص بری راہ نکالے پھر اور لوگ اس پر چلیں تو اس شخص کو خود اس کا بھی گناہ ہوگا اور جتنوں نے اسکی پیروی کی ہے ان سب کے برابر بھی اس کو گناہ ہوگا اور ان کے گناہ میں بھی کمی نہ ہوگی۔ (ف) مثلاً کسی نے اپنی اولاد کی شادی میں رسمیں

فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَيْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰهُ
نیک بیبیاں فرماں بردار ہیں خیال رکھنے والی ہیں پیٹھ پیچھے اللہ تعالیٰ کی حفاظت سے

# بہشتی زیور مکمّل

عکسی

مصنفہ: حکیم الامۃ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رح

اسلامک بک سروس

۳۹۔ ان باتوں پر مغرور نہ ہو کہ میرے اندر ایسی خوبیاں ہیں۔

۴۰۔ اللہ تعالیٰ سے دُعا کیا کرے کہ نیک راہ پر قائم رکھیں۔

## رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کی حدیثوں سے بعضے نیک کاموں کے ثواب کا اور بُری باتوں کے عذاب کا بیان تا کہ نیکیوں کی رغبت ہو اور برائیوں سے نفرت ہو،

## نیّت خالص رکھنا

۱۔ ایک شخص نے پکار کر پُوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم ایمان کیا چیز ہے۔ آپ نے فرمایا نیّت کو خالص رکھنا

ف۔ مطلب یہ ہے کہ جو کام کرے خدا کے واسطے کرے۔

۲۔ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے کہ سارے کام نیّت کے ساتھ ہیں۔

ف۔ مطلب یہ کہ اچھی نیّت ہو تو نیک کام پر ثواب ملتا ہے ورنہ نہیں ملتا۔

## سناوے اور دِکھلاوے کے واسطے کام کرنا

۳۔ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے جو شخص سُنانے کے واسطے کوئی کام کرے اللہ تعالیٰ قیامت میں اسکے عیب سنوائیں گے۔ اور جو شخص دکھلانے کے واسطے کوئی کام کرے اللہ تعالیٰ قیامت میں اسکے عیب دکھلائینگے۔

۴۔ اور فرمایا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے کہ تھوڑا سا دکھلاوا بھی ایک طرح کا شرک ہے۔

## قرآن اور حدیث کے حکم پر چلنا

۵۔ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے جس وقت میری اُمت میں دین کا بگاڑ پڑ جاوے اُسوقت جو شخص میرے طریقے کو تھامے رہے اُس کو سو شہیدوں کے برابر ثواب ملیگا۔

۶۔ اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم نے کہ میں تم لوگوں میں ایسی چیز چھوڑے جاتا ہوں کہ اگر تم اسکو تھامے رہوگے تو کبھی نہ بھٹکوگے۔ ایک تو اللہ تعالیٰ کی کتاب یعنی قرآن۔ دُوسرے نبی کی سُنّت یعنی حدیث۔

